# ۵۹ درودِ اعزاز

سعادۃ الدارین میں ہے کہ حضرت شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو کہ حضرت شیخ محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متوسلین میں سے تھے فرمایا میں نے خواب میں سید دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو دیکھا ایک بڑے خیمہ میں جلوہ گر ہیں اور اُمّت کے اولیاء کرام حاضر ہو کر یکے بعد دیگرے سلام عرض کر رہے ہیں اور کوئی کہہ رہا ہے کہ یہ فلاں ولی اللہ ہے اور یہ فلاں ہے اور آنے والے حضرات سلام عرض کر کے ایک جانب بیٹھتے جاتے ہیں۔

حتیٰ کہ ایک جم غفیر اور بہت سارے لوگ اکٹھے آرہے ہیں اور ندا دینے والا کہہ رہا ہے یہ محمد حنفی آرہے ہیں جب وہ سید العالمین اکرم الاولین والآخرین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے تو آقائے دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں پاس بٹھا لیا۔ پھر سید دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سیدنا صدیق اکبر اور فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی طرف متوجہ ہوئے۔ اور فرمایا میں اس سے محبت کرتا ہوں مگر اس کی پگڑی جو کہ بغیر شملہ کے ہے۔

اور محمد حنفی کی طرف اشارہ فرمایا۔

یہ سن کر سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کی "یا رسول اللہ" اجازت ہو تو میں اس کے سر پر پگڑی باندھ دوں؛ فرمایا "ہاں!" تو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنا عمامہ مبارک لے کر حضرت محمد حنفی کے سر پر باندھ دیا اور بائیں جانب شملہ چھوڑ دیا۔

یہ خواب ختم ہوا اور جب حضرت شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ خواب حضرت محمد حنفی رضی اللہ عنہ کو سنایا تو وہ اور ان کے ہمنشین سب آبدیدہ ہو گئے۔ پھر حضرت محمد حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شیخ شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا آئندہ جب آپ کو سید دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہو تو آپ عرض کریں کہ محمد حنفی کے کون سے عمل کی وجہ سے یہ نظر عنایت ہے۔"

پھر کچھ دنوں کے بعد شیخ شریف نعمانی زیارت کی نعمت سے سرفراز ہوئے اور وہ عرض پیش کر دی۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا "وہ جو درود پاک ہر روز مجھ پر خلوت میں مغرب کے بعد پڑھتا ہے اور وہ یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ ٍالنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ

اے اللہ محمد امی نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل پر اور آپ کے صحابہ پر

وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ عَدَدَ مَاعَلِمْتَ وَزِنَةَ مَا

درود اور سلام بھیج اتنی تعداد میں کہ جس کا شمار

عَلِمْتَ وَمِلْءَ مَاعَلِمْتَ ○

تیرے اندازے اور علم کے مطابق ہو۔

اور جب یہ واقعہ حضرت محمد حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیان کیا گیا تو فرمایا اللہ تعالیٰ کے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سچ فرمایا اور پھر پگڑی لی اور اس کو سر پر باندھا اور

اس کا شملہ چھوڑا پھر سب نے اپنی اپنی پگڑیاں اُتاریں اور دوبارہ باندھیں اور اُن کے شملے چھوڑے۔